صداقت سے جہاں کی عدالت کرے گا۔ اور راستی سے قوموں کا انصاف کرے گا خداوند مظلوموں کیلئے اونچا برج ہوگا۔ مصیبت کے ایام میں اونچا برج ہوگا اور وہ جو تیرا نام جانتے ہیں تجھ پر توکل کرینگے کیونکہ اے خداوند تونے اپنے طالبوں کو ترک نہیں کیا" (زبور ۹ ۷ - ۱۰)

حضرت داؤدؑ کی زبور میں جگہ جگہ آنحضرت صلعم کو خداوند کہا گیا ہے اور آپ کی تعریف کی گئی ہے اس لفظ خداوند کی تصریح کے لئے ایک جگہ فرمایا "افلاک پر خداوند کا نظیر کون ہے۔ فرشتگان میں کون خداوند کے مانند ہے (زبور ۸۹ ۶) گویا خداوند افلاک اور فرشتوں سے بھی اعلیٰ ہے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں خدا ارشاد فرماتا ہے۔ لولاک لما خلقت الافلاک۔ اس پیشگوئی میں خداوند ابدتک تخت نشین ہے سے مراد یہ ہے کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں بلکہ آپ کی نبوت ہمیشہ ابدالآباد تک قائم رہیگی۔ قوموں میں انصاف کرے گا یعنی ان سے پنیچ و اونچ مٹا کر مساوات قائم کرتا ہے اور جو تیرا نام جانتے ہیں تجھ پر توکل کرینگے کیونکہ اے خداوند تونے اپنے طالبوں کو ترک نہیں کیا۔ یہ مسلمانوں کی صفات ہیں جن کو قرآن کریم میں خدانے یہ تعلیم دیا ہے۔

قل ارءیتم ان اھلکنی اللّٰہ ومن معی او رحمنا فمن یجیر الکٰفرین من عذاب الیم قل ھو الرحمٰن اٰمنا بہ وعلیہ توکلنا فستعلمون من ھو فی ضلٰلٍ مبین (۶۷: ۲۸-۲۹)

ترجمہ:- کہو بھلا دیکھو تو اگر اللہ مجھے ہلاک کردے اور انہیں جو میرے ساتھ ہیں یا ہم پر رحم کرے تو کافروں کو دردناک عذاب سے کون پناہ دے گا کہو وہ رحمٰن ہے جس پر ہم ایمان لائے اور اسی پر ہم بھروسہ کرتے ہیں سو تم جان لوگے کون کھلی گمراہی میں ہے۔

باقی دارد